# کلام

# حضرت بابا بُلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ

مع

## حالات و واقعات



مرتب

سمیع اللہ برکت

کرماں والا بک شاپ

کلام حضرت

# بابا بُلّھے شاہ
رحمۃ اللہ علیہ

مع

حالات و واقعات

مرتب

سمیع اللہ برکت

کرماں والا بک شاپ

Voice: 0423-7249515

بفیضانِ کرم

حضرت سید السادات پیر محمد اسماعیل شاہ بخاری رحمۃ اللہ علیہ

المعروف حضرت کرماں والے
آستانہ عالیہ
حضرت کرمانوالہ شریف
اوکاڑہ

شمیم باغ ولایت
● حضرت سید محمد علی شاہ بخاری رحمۃ اللہ علیہ

منظور ہدایت
● حضرت سید محمد عثمان علی شاہ بخاری رحمۃ اللہ علیہ

● حضرت پیر سید غضنفر علی شاہ بخاری رحمۃ اللہ علیہ

زیر سرپرستی
حضرت
سید صمصام شاہ بخاری
سجادہ نشین حضرت کرمانوالہ شریف

زیر سرپرستی
حضرت
سید میر طیب علی شاہ بخاری
سجادہ نشین حضرت کرمانوالہ شریف

الحاج صوفی
برکت علی رحمۃ اللہ علیہ

زیر اہتمام
سمیع اللہ برکت

زیر نگرانی
حاجی پیر انعام اللہ طیبی نقشبندی برکاتی

جملہ حقوق محفوظ ہیں

اشاعت 21 دسمبر 2009

قیمت -/80 روپے

# فہرست

# حضرت سیّد بلھے شاہ قادری رحمۃ اللہ علیہ

حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ مشہور صوفی بزرگ تھے۔ جنھوں نے زہد و تقویٰ کشف و کرامات اور صوفیانہ شاعری کی وجہ سے شہرت دوام پائی ہے۔

## 1- آبائی وطن

بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ کا آبائی وطن علاقہ بہاولپور کا ایک مشہور گاؤں اُچ گیلانیاں تھا کتاب تاریخ الاصفیاء جو بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ کے مرشد عنایت قادری شطاری لاہوری رحمۃ اللہ علیہ کی خاندانی تصنیف ہے۔ اس میں ان کا سلسلہ نسب چودھویں پشت میں حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ عنہ سے جاملتا ہے۔

''تاریخ اُچ'' میں مولانا حفیظ الرحمٰن گیلانی سادات کا ذکر کرتے ہوئے بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ کا سلسلہ نسب حضرت شیخ عبدالوہاب رحمۃ اللہ علیہ فرزند حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ عنہ کے توسط سے حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ عنہ تک پہنچایا ہے۔

حضرت بابا بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ کے اجداد میں جو بزرگ سب سے پہلے 887ھ میں حلب سے آکر اُچ میں آباد ہوئے۔ وہ حضرت شیخ بندگی محمد غوث رحمۃ اللہ علیہ تھے۔

## 2- والد گرامی

حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ کے والد بزرگوار کا اسم گرامی حضرت سید سخی شاہ محمد رحمۃ اللہ علیہ تھا۔ آپ ایک درویش صفت ممتاز عالم دین تھے اور عبادت الٰہیہ میں مشغول رہتے تھے۔ آپ نے اسلام کی سربلندی کے لئے خاندانی روایات کو برقرار رکھا۔

## 3- پیدائش

حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ کی ولادت 1680ء بمطابق 1091ھ میں ہوئی۔ خوش نصیب والدین نے اپنے لخت جگر کا نام عبداللہ شاہ رکھا۔

## 4- بچپن کا ایک واقعہ

موضع اُچ گیلانیاں میں حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ نے بچپن کی پہلی چھ بہاریں گزاریں۔ اسی عمر میں آپ کے انداز طبع سے حب الٰہی کے آثار ہویدا ہونے لگے تھے جو اہل بصیرت کے نگاہوں سے چھپے نہ رہے۔

ایک دن آپ اپنے ہم جولیوں کے ساتھ گاؤں سے باہر کھیل کود میں مشغول تھے۔ اور چینا کا کھیل کھیلا جا رہا تھا۔ اس زمانہ میں چینا اور سوانک کا ناج عام پیدا ہوتا تھا اور اس کے دانے کوٹنے اور چھڑائی سے الگ کئے جاتے تھے۔ چونکہ یہ غذائی اجناس تھیں۔ اس لئے کھانے میں استعمال ہوتی تھیں۔ دیہاتی تفریح طبع کے مشاغل بھی ان کی جھلک پائی جاتی تھی۔ اور ان کے نام لوک گیت کا روپ دھار چکے تھے۔ آج کل بھی شہری تہذیب سے ناآشنا دور دراز علاقوں میں ان روایات کا نشان ملتا ہے غرض حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ بھی ان تفریحات میں مصروف تھے کہ ان کے والد محترم انہیں تلاش کرتے ہوئے ادھر آنکلے انہوں نے دیکھا کہ معصوم بچہ ہاتھ میں تسبیح لئے یہ گیت گا رہا تھا۔

لوکاں دیاں بپ مالیں تے بابے دا جب مال
ساری عمر املا پھیری اک نہ کھتا وال
چینا اُنج چھیڑندا

(لوگوں کا مال کھاتے رہے اور جو کچھ اللہ نے دیا وہ بھی خود کھالیا۔) یعنی راہ خدا میں خرچ نہ کیا ایسی حالت میں ساری عمر تسبیح پھیرتے رہے اور کچھ بھی حاصل نہ ہوا

یعنی اللہ کی خوشنودی سے محروم رہے۔

رمز شناس باپ نوعمر گوشہ جگر کے عارفانہ طنز سے بہت متاثر ہوئے اور وجد میں آ کر جھومنے لگے معرفت کی یہ پہلی چنگاری تھی جس نے معصوم دل کی کائنات میں روحانیت پیدا کی۔

اُچ گیلانیاں میں حضرت سید شاہ محمد ؒ کے لئے حالات کچھ سازگار نہ رہے اور بعض مجبوریوں کو بنا پر انہیں ترک وطن کرنا پڑا چنانچہ آپ نے گھر کا اثاثہ سمیٹا اہل وعیال کو ساتھ لیا اور کسی نئے مقام کی تلاش میں نکل کھڑے ہوئے۔ ساہیوال کی سر زمین نے خستہ حال کنبہ کا خیر مقدم کیا۔ مہاجرین کو ایک گاؤں ملک وال پسند خاطر ہوا۔ لوگ اچھے اور متواضع دکھائی دیئے۔ پس وہیں بودو باش اختیار کر لی۔ آہستہ آہستہ ان کے علم وفضل کا چرچا ہوا تو وہ ہر دلعزیز ہو گئے۔ وہاں انہیں ہر طرح کی سہولتیں اور آسائشیں حاصل تھیں اور ان کی نیک شہرت نواحی علاقوں میں بھی پھیل گئی تھی۔

ملک وال کے نواحی ایک گاؤں تلونڈی واقع تھا جس کے قریب ہی ایک اور گاؤں پانڈو کے بھٹی نیا نیا آباد ہوا تھا۔ جسے ایک شخص پانڈو چودھری نے بڑی محنت و کاوش سے بسایا تھا۔ جب اسے سید شاہ محمد ؒ کی علمیت اور درویشی کا علم ہوا تو چودھری پانڈو فوراً ملک وال آ گیا۔ شاہ صاحب کی خدمت میں حاضر ہوا اور اپنا مدعا عرض کیا۔ شاہ صاحب مان گئے اور اہل وعیال سمیت ملک وال کو چھوڑ کر پانڈو کے بھٹی میں آباد ہو گئے۔

پھر حضرت سید شاہ محمد ؒ نے نئی مسجد میں قرآنی تعلیمات کا سلسلہ شروع کر دیا اور فرائض امامت ادا کرنے لگے جس سے پانڈو کے بھٹی ایک دینی مرکز بن گیا۔

## 5- بچپن کی کرامت

حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ کا اس وقت تو بچپن کا عالم تھا مویشیوں کی دیکھ بھال آپ کے سپرد تھی۔ آپ ہر روز انہیں گاؤں سے باہر چراگاہوں میں لے جاتے اور شام کو واپس لے آتے تھے۔

ایک دن حسب معمول حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ نے مویشیوں کو چراگاہ میں چھوڑ دیا خود ایک درخت کے سایہ میں استراحت کی غرض سے لیٹ گئے اور جلد ہی گہری نیند سو گئے۔

اسی اثناء میں مویشی چرتے ہوئے چراگاہ سے باہر نکل کر قریب ہی چینا کے ایک کھیت میں گھس گئے اور فصل کو اجاڑنے لگے۔ کھیت کے مالک جیون خان نے دور سے جو یہ ماجرا دیکھا تو غصے سے آگ بگولا ہو گیا دوڑا دوڑا آیا۔ اِدھر اُدھر دیکھا چرواہے کی تلاش میں اس درخت کے قریب پہنچ گیا جہاں حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ محو خواب تھے لیکن وہ یک دم یہ منظر دیکھ کر خوف زدہ ہو گیا کہ ایک بڑا ناگ اپنے پھن سے حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ پر سایہ کئے ہوئے ہے اور وہ بے حس و حرکت پڑے ہیں۔

جیون خان سمجھا کہ ناگ نے ان کا خون پی لیا ہے۔ جس سے ان کی موت واقع ہو گئی ہے۔ وہ پریشان حال تیزی سے گاؤں گیا اور ان کے والد سخی شاہ محمد رحمۃ اللہ علیہ کو بتایا کہ ان کا بیٹا جنگل میں درخت کے نیچے مردہ پڑا ہے۔ شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے کہا اسے کس نے قتل کیا تو جیون خان نے کہا کہ قاتل پاس ہی بیٹھا ہے آپ خود جا کر دیکھ لیں۔

شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ اور گاؤں کے دوسرے لوگ جیون خان کے ساتھ جائے وقوعہ پر پہنچے اور یہ منظر دیکھا تو وہیں ٹھہر گئے مگر شاہ صاحب آگے بڑھ آئے۔ ناگ آہٹ پا کر بھاگ گیا اور حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ بیدار ہو کر اُٹھ بیٹھے۔

شاہ صاحب پیار بھرے لہجہ میں بیٹے سے مخاطب ہوئے اور کہا ''دیکھو بیٹا ہم

پردیسی ہیں لوگ تمہاری شکایت کر رہے ہیں کہ تم نے ہری بھری فصلوں کو اجاڑ دیا ہے۔

حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: میں نے کسی کی فصل تباہ نہیں کی۔

اب شاہ صاحب نے جیون خان کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا وہ کہتے ہیں کہ ان کی چیتا کی فصل بالکل برباد ہوگئی ہے۔ بیٹے نے جواب دیا کون کہتا ہے آپ چل کر دیکھ لیں اس پر جیون خان لوگوں کو کھیت کے پاس لے گیا مگر یہ دیکھ کر ان کی حیرانی کی حد نہ رہی کہ فصل پہلے سے بھی زیادہ سرسبز شاداب کھڑی تھی اور تباہی کی کوئی علامت نظر نہ آئی تھی۔

جیون خان کو حیرت ہوئی کہ اُجڑی ہوئی کھیتی پھر کیسے اصلی بلکہ بہتر حالت پر آ گئی اسے اس میں حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ کی کرامت نظر آئی اس سے پہلے وہ ناگ کا منظر دیکھ چکا تھا لہٰذا اس وقت سے وہ حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ کا معتقد ہوگیا۔

## 6-تعلیم

بعض تذکروں کے مطالعہ سے ظاہر ہوتا ہے کہ آپ نے مسجد کوٹ قصور میں درسی تعلیم حاصل کی اور آپ کے معلم خواجہ حافظ غلام مرتضٰی قصوری ایک جید عالم و فاضل تھے۔ بیان کیا جاتا ہے کہ مشہور عالم کتاب ہیر کے مصنف حضرت سید وارث شاہ رحمۃ اللہ علیہ نے بھی اسی عظیم استاد کے سامنے زانوئے ادب تہ کیا تھا۔ گویا حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت وارث شاہ رحمۃ اللہ علیہ ایک ہی استاد کے ہونہار شاگرد تھے۔ دونوں سفینہ علم کے مسافر تھے لیکن ان کی منزلیں جدا جدا تھیں۔

بہر حال حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ علوم ظاہری سے فارغ ہوئے تو ان کے ذوق بصیرت کو اور بھی جلا ملی۔ وہ عربی فارسی اور ہندی میں کافی دسترس رکھتے تھے۔

فاضل استاد نے اپنے شاگردوں کو فارغ کرنے کے بعد بھی یاد رکھا جیسا کو

ایک موقع پر وہ خود ارشاد فرماتے ہیں۔

''مجھے 2 شاگرد عجیب ملے ہیں ایک بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ جس نے علم حاصل کر کے سارنگی پکڑ لی' دوسرا وارث شاہ جو عالم بن کر ہیر رانجھا کے گیت گانے لگا''۔

حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ نے بعد بھی اپنے استاد سے تعلق قائم رکھا اور جب وہ مستقل طور پر قصور آ گئے تو کبھی کبھار ان کی خدمت میں آداب بجا لاتے تھے۔

## 7-مرشد کامل کی تلاش

درسی تعلیم حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ کو مطمئن نہ کر سکی۔ آپ کی نگاہ بصیرت حقیقت کی متلاشی تھی اور آپ کسی مرشد کامل کا دامن تھامنا چاہتے تھے۔ جو توحید کی مے سے انہیں سرشار کر دیتا۔

اس زمانہ میں حضرت شاہ عنایت قادری شطاری رحمۃ اللہ علیہ لاہور میں مسندِ ولادیت پر جلوہ افروز تھے۔ آپ پہلے قصور میں اشاعت اسلام میں مصروف رہے اور عوام کو نیک کاموں کی تلقین و ہدایت کرتے رہے پھر لاہور تشریف لے آئے اور بقیہ زندگی یہیں گزاری۔

حضرت شاہ عنایت قادری رحمۃ اللہ علیہ کے زُہد و تقدس کا شہرہ دور دور تک پھیلا ہوا تھا۔ قلبی اور روحانی سکون کے طالب آپ سے فیض پاتے تھے حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ نے ان کے ہاتھ پر بیعت کی۔ درفنافی الشیخ کی منزل تک پہنچ گئی۔

## 8-حضرت شاہ عنایت رحمۃ اللہ علیہ تک

حضرت شاہ عنایت قادری رحمۃ اللہ علیہ تک حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ کی رسائی کا واقعہ بڑا عجیب و غریب ہے۔ کہا جاتا ہے کہ جب آپ مرشد کامل کی تلاش میں سرگرداں پھر

رہے تھے تو ایک دن آرام کی خاطر کسی درخت کے ٹھنڈے سایہ میں لیٹ گئے کچھ تھکے ماندے تھے نیند آ گئی۔ عالم میں خواب میں آ کو اپنی پانچویں پشت کے بزرگ حضرت سید عبدالحکیم رحمۃ اللہ علیہ کی زیارت ہوئی۔ انہوں نے پیاس کی حاجت ظاہر کی آپ نے دودھ کا بھرا ایک پیالہ پیش کیا۔ انہوں نے تھوڑا سا خود پیا۔ باقی آپ کو پلایا۔ جس سے آپ کا سینہ نور بصیرت سے بھر گیا پھر آپ کے حق میں دعا فرمائی نیز ہدایت کی کہ کسی مرشد کامل کی اطاعت اختیار کرو۔

آپ جب بیدار ہوئے تو گھر آ کر والد بزرگوار کی خدمت میں سارا ماجرا بیان کیا۔ انہوں نے کہا تمہیں انہی کا دامن پکڑ لینا چاہیے تھا۔ رات کو پھر اسی بزرگ کی زیارت ہوئی انہوں نے اپنا مدعا عرض کیا تو بزرگ نے حضرت شاہ عنایت قادری رحمۃ اللہ علیہ کی بیعت کرنے کی بشارت دی۔

اب بے چین بیٹے نے شفیق باپ سے لاہور جانے کی اجازت مانگی جو انہیں فوراً مل گئی لیکن ساتھ ہی نصیحت ہوئی مرشد کی بارگاہ میں ادب واحترام اور عجز وانکساری کے ساتھ رہنا۔

حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ سفر پر روانہ ہوئے تو دل میں خیال گزرا کہ عالی نسب ہوں مرشد کو سایہ عاطفت میں جگہ دینے میں کیا عذر ہو گا غرض کہ لاہور پہنچ گئے اور حضرت شاہ عنایت رحمۃ اللہ علیہ کی بارگاہ میں حاضر ہوئے (حضرت شاہ عنایت رحمۃ اللہ علیہ اونچی مسجد بھائی دروازہ کے امام تھے اور حرف مدعا زبان پر لائے۔

مولوی صاحب نے شاگردی کے طالب سے کہا آپ تو خاندانی سید ہیں۔ میں باغبان کا بیٹا ہوں تمہیں کیا دے سکتا ہوں۔

حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ بہت نادم ہوئے اور تن من سے اپنے تئیں ان کے سپرد کر دیا شاہ عنایت رحمۃ اللہ علیہ آپ کے خلوص سے بے حد متاثر ہوئے بیعت لی اور انہیں اپنے

فیض سے نوازا۔

بیعت کے بعد مرشد نے آپ کو حکم دیا کہ وہ جا کر ریاضت کریں آپ نے بسر و چشم اس ارشاد کی تعمیل کی اور دریائے چناب کے نواح میں یادالٰہی اور وظائف میں مستغرق رہنے لگے حتیٰ کہ کھانے پینے کی سدھ بدھ نہ رہی بعض دفعہ تو نوبت یہاں تک پہنچ جاتی کہ درختوں کے پتے کھا کر گزرا کرتے تزکیہ نفس سے آپ کے قلب و نظر کو جلا ملی جس سے آپ عرفان کی چوٹیوں پر پہنچ گئے۔

حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ نعتیہ کلام بڑے ذوق واحترام سے سنتے تھے ایک دن آپ نے حضرت داتا گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ کے مزار اقدس پر حاضری دی۔ وہاں تین عاشقان رسول سے ملاقات ہوئی۔ چوتھے آپ شامل ہوگئے ہر ایک نے حضور سرورِ دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شان میں اپنی اپنی زبان میں ہدیہ عقیدت پیش کیا ایک ایک قطعہ ملاحظہ ہو۔

بلغ العلیٰ بکمالہ — کشف الدجیٰ بجمالہ
حسنت جمیع خصالہ — صلوا علیہ والہٖ

دوسرے نے خراج عقیدت پیش کیا۔

وصلی اللہ علیٰ نور کزوشد نور ہا پیدا
زمیں از حب اور ساکن فلک در عشق اوشیدا

تیسرا عاشقِ رسول اس طرح نعت خواں ہوا

بطحا کا باشی من موہن — جا عرش پہ آئیو آنن میں
اب کا سے کہوں میں اے ری سکھی — جو دھوم تھی کون و مکان میں
جب وہ موہن انمول اُٹھا — مکھ پر سے پردہ کھول اٹھا

لولاک لماتب بول اٹھا اس اُمی لقب کی شانن میں

حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ نے بارگاہ رسالت میں نذرانہ پیش کیا

جس دے حسن دا گرم بازار ہن میں لکھیا سوہنا یار
آدم اپنا نام دھرایا پیارا پہن پوشاکاں آیا
نبیاں دا سردار اَحد تے بن احمد آیا
جس دے حسن دا گرم بازار ہن میں لکھیا سوہنا یار

اس محفل میں پاک سے حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ گھر لوٹے تو بدن کے ہر رگ و پے میں حبِ رسول سما رہی تھی اور وہ دیار حبیب کی زیارت کے لئے بے چین ہو رہے تھے۔

حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ کو ایک دفعہ جب رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے اتنا بے تاب کیا کہ ان کا جی چاہا یک دم مدینہ منورہ جا کر روضہ اقدس سے جا لپٹوں' آخر مرشد کامل شاہ و عنایت رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں اپنا مدعا بیان کیا۔ آپ نے پوچھا کیوں جاتے ہو' حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ نے جواب دیا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے:

لَئِنْ زَارَ قَبرِیْ فَکَاَنَّمَا رَاٰنِیْ حَیًّا۔

حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ مرشد کی خدمت میں ٹھہر گئے۔ تیسرے روز خواب میں سرورِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت سے مشرف ہوئے۔

جب آنکھ کھل گئی تو مرشد کی خدمت میں حاضر ہوئے وہ نماز تہجد ادا کر کے مراقبہ میں بیٹھے ہوئے تھے ایک لمحہ کے بعد سر اُٹھایا اور فرمایا: اب تمہارا مقصد حل ہو گیا حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ نیازمندانہ مرشد کے قدموں پر گر پڑے۔

## 9-مرشد کی جدائی

حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ کو اپنے مرشد شاہ عنایت قادری رحمۃ اللہ علیہ سے بے انتہا عقیدت تھی۔ ہر وقت ان کی خدمت میں حاضر رہتے اگر کبھی کچھ عرصہ کے لئے جدائی ہوئی تھی تو عالم رؤیا میں زیارت ہو جاتی تھی۔

## 10- چشم بنیا

ایک دفعہ علاقہ پانڈو میں قحط پڑ گیا۔ لوگ تنگدست ہو گئے۔ حضرت بابا بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ نے اعلان کیا کہ وہ اپنے ڈیرے کا فرش اونچا کرنا چاہتے ہیں جو شخص دن بھر مٹی ڈالے گا اسے دو آنے یومیہ اُجرت ملے گا چنانچہ بہت سے لوگ یہ کام کرنے لگے۔

آپ ہر روز شام کو مصلے کے نیچے سے رقم نکال کر تقسیم کر دیتے۔ ایک رات دو آدمی آئے اور مصلے کے نیچے سے نقدی تلاش کرنے لگے لیکن بسیار کوشش کے باوجود کچھ نہ ملا۔ دوسرے دن وہ حسب معمول مزدوروں کے ساتھ مٹی ڈالتے رہے۔ شام کو حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ نے ان دو آدمیوں کو چار چار آنے دیئے جس پر دوسرے آدمیوں نے وجہ دریافت کی، آپ نے فرمایا یہ بیچارے رات بھی مٹی کھودتے رہے ہیں۔ اس لئے یہ دگنی مزدوری کے مستحق ہیں۔ وہ آدمی دل میں بہت پشیمان ہوئے۔

## 11- جلال

موضع پانڈو کے ہی میں حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ کے والدین نے سفر آخرت اختیار کیا۔ دو ہمشیرگان نے بھی یہیں داغ مفارقت دیا۔ صرف ایک بڑی ہمشیرہ خاندان کی نشانی رہ گئی۔

یہ وہ زمانہ تھا جب شہنشاہ اورنگ زیب عالم گیر جنت کو سدھار چکے تھے اور مطیع حکومتیں حکمرانی کے خواب دیکھ رہی تھیں۔ سکھوں نے بھی اس موقع سے فائدہ اٹھایا اور پنجاب میں اپنی طاقت بڑھانے لگے۔

سکھوں کا ایک بڑا جتھہ ملتان پر حملہ کے لئے بڑھ رہا تھا۔ جب اس لشکر نے پانڈو کے قریب پڑاؤ ڈالا تو ایک سکھ سپاہی دو تین یوم کی رخصت لے کر اپنے قریبی گاؤں کو روانہ ہوا۔ پانڈو کے راستہ میں پڑتا تھا وہ گھوڑے پر سوار گاؤں کے پاس سے گزرا تو چند نوجوانوں نے برا مانا کیونکہ بالعموم سوار مسافر احتراماً آبادیوں میں سے اتر

کر گزرتے ہیں۔ انہوں نے سپاہی کو ٹوکا۔ بات تکرار تک پہنچی اور ہاتھا پائی تک نوبت آ گئی۔ سپاہی کی کچھ پٹائی بھی ہوئی۔ حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ وہاں موجود تھے۔ انہوں نے بیچ بچاؤ کر کے سپاہی کو چھڑا لیا۔ اسے گاؤں کی حد سے باہر لے گئے اور گھوڑے پر سوار کر کے وداع کر دیا۔

واپس آئے تو لوگ ان پر سخت ناراض ہوئے اور اشتعال پر اتر آئے۔ چودھری پانڈو اور اس کے بھائی سدھار کی اولاد نے آپ پر اینٹ روڑے برسائے جس سے آپ زخمی ہو گئے۔ چودھری پانڈو نے بھی ہجوم کی حوصلہ افزائی کی مگر اس کا داماد شیخو جو حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ کا بڑا معتقد تھا آڑے آیا اور مفسدوں کے ہاتھوں سے انہیں چھڑایا۔

حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ اس واقعہ سے رنجیدہ ہوئے اور گاؤں چھوڑ کر ایک قریبی موضع دفتو میں رہنے لگے۔

اب پانڈو کے لوگ اپنی حرکت پر پشیمان ہوئے۔ چودھری پانڈو۔ اس کا بھائی سدھار اور داماد شیخو آپ کو منا کر واپس بلانے کے لئے پہنچے۔ آپ نے انکار کیا۔ انہوں نے زبردستی لے جانا چاہا اور بازوؤں سے پکڑ کر کھینچا اس پر آپ جلال میں آ گئے اور فرمایا،

بلھا جے توں غازی بنائیں لک بنھ تلوار
پہلوں رنگڑ پانڈو کے مار کے پچھوں کافر مار
اُجڑ گئے پانڈو کے نکھر گیا سدھار
وسدا رہے شیخوپورہ لگی رہے بہار

اللہ کے پیارے کے منہ سے نکلے ہوئے الفاظ قہر الٰہی بن گئے۔ سکھ سپاہی رخصت گزار کر جتھہ میں واپس پہنچا تو اس نے جتھیداروں کو آپ بیتی سنائی چنانچہ سارا لشکر ملیش میں آ گیا اور ملتان جانے کی بجائے پانڈو کے پر اُمڈ آیا۔ سپاہیوں نے گاؤں

کولوٹ لیا اور آبادی کو تہ تیغ کر دیا۔

## 12- بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ قصور میں

بلھیا قصور بے دستوراد تھے جانا بنیاں ضرور
نہ کوئی پن نہ دان ہے نہ کوئی لاگ دستور

لیکن وہاں (مرشد کے حکم سے) مجھے ضرور جانا پڑا ہے وہاں نہ کوئی نیک کام کرتا نہ کوئی سخاوت کرتا ہے اور نہ ہی کوئی آئین نافذ ہے۔

آپ مرشد کی خدمت میں حاضر ہوئے اور حکم ہوا کہ اب قصور میں قیام کرو۔

آخر حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ ہمشیرہ کو ساتھ لے کر قصور آ گئے اور شہر سے باہر ایک تالاب کے کنارے ڈیرہ جما دیا۔ یہ تالاب آج کل ریلوے سٹیشن کے قریب ہے۔ آپ کے دو شاگرد حافظ جمال اور سلطان احمد مستانہ بھی ساتھ تھے۔

حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ کے محاسن کا بھی چرچا ہونے لگا۔ آپ بیشتر وقت عبادت الٰہی میں گزارتے۔ گریہ زاری کرتے رہتے اور اکثر خاموش رہتے پھر لنگر کا انتظام ہو گیا اور محفل سماع بھی گرم رہنے لگی جس سے عقیدت مندوں کا ہجوم لگا رہتا تھا۔

## 13- منہ بولی ماں

آہستہ آہستہ حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ کی شہرت قصور کے حکمران پٹھانوں کے ایوانوں تک جا پہنچی۔ محلات میں ایک ادھیڑ عمر بیوہ تھیں۔ وہ بڑے اہتمام کے ساتھ قیمتی تحائف لے کر آپ کی خدمت میں حاضر ہوئی۔ حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ عالم شباب میں تھے۔ مردانہ جمال سے چہرہ دمک رہا تھا۔ خاتون دل ہی دل میں فریفتہ ہو گئیں۔

آپ ان کی قلبی کیفیت کو پا گئے۔ جب وہ سامنے آئیں تو آپ نے منہ پھیر لیا۔ وہ اس طرف ہوئیں تو آپ نے رخ دوسری طرف کر لیا۔ اس پر خاتون نے بے اعتنائی کی وجہ پوچھی اور ساتھ ہی اپنا حسب و نسب فخر کے ساتھ بیان کیا۔ آپ نے

فرمایا آپ کا نذرانہ اس وقت قبول ہوگا جب آپ مجھے اپنا بیٹا سمجھیں اور میں آپ کو والدہ کہوں۔ خاتون کا دل صاف ہو گیا اور اس نے برملا کہا کہ میں تمہاری ماں ہوں اور تم میرے بیٹے۔

منہ بولی ماں نے بیٹے کا باہر رہنا گوارا نہ کیا۔ اندرون شہر آپ کے لئے شاندار دو پختہ مکانات تعمیر کروائے اور آپ نے وہاں رہائش اختیار کر لی مگر آپ صرف ایک حجرہ میں قیام کرتے تھے۔ باقی جگہ مریدوں کے تصرف میں تھی۔ باہر ڈیرے کے لئے بھی ایک مربع زمین مل گئی جہاں آپ حاضرین کو نصیحتیں فرماتے۔ حاجت مندوں کے لئے دعائیں مانگتے اور سماع سے محظوظ ہوتے۔

## 14- تیرے عشق نچایا کر تھیا تھیا

حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ کو اپنے محترم استاد مولانا حافظ غلام مرتضیٰ سے بھی خاصا لگاؤ تھا اور ان کی خدمت عین سعادت سمجھتے تھے۔

ایک بار حافظ صاحب کی ایک دختر نیک اختر کی تقریب عروسی تھی۔ حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ بھی مدعو تھے۔ آپ کو مہمانوں کی خدمت پر مامور کیا گیا۔ شاگرد کی حیثیت سے آپ نے جملہ انتظامات میں نہایت خلوص اور تن دہی سے حصہ لیا۔ مہمانوں کی اتنی کثرت تھی کہ ایک لمحہ کی بھی فرصت نصیب نہ ہوئی۔

اتفاق سے اس دن آپ کے روحانی مرشد حضرت شاہ عنایت لاہوری رحمۃ اللہ علیہ کے حقیقی بھتیجے اور داماد مولوی ظہور محمد صاحب خاص طور پر لاہور سے ملنے آئے۔ مولوی ظہور محمد صاحب اپنے خسر سے روحانی سلسلہ تلمذ بھی رکھتے تھے اور اس لحاظ سے حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ کے پیر بھائی بھی تھے۔

حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ کو مہمان خصوصی کی اطلاع ہوئی تو آپ نے اپنے ایک درویش کو ہدایت کی کہ ان کی خاطر مدارت میں کوئی کسر نہ اٹھا رکھی جائے اور فرمایا کہ

مہمانوں سے فارغ ہو کر میں ان کی خدمت میں حاضر ہوں گا۔

اتفاق سے حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ تمام رات شادی کے کام سے فرصت نہ پا سکے۔ اُدھر مولوی ظہور محمد صاحب اپنی جگہ ہمہ تن منتظر رہے۔ باہمی التفات کی بناء پر انہیں پوری توقع تھی کہ حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ ضرور ملنے آئیں گے مگر وہ نہ آئے تو قدرتی طور پر وہ مایوس ہو گئے۔

صبح ہوئی تو مولوی ظہور محمد صاحب بلا اطلاع لاہور واپس چلے گئے اور اپنے خسر سے حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ کی بے اعتنائی کی شکایت کی اور یہ تاثر دیا کہ انہوں نے غرور و تکبر کی وجہ سے مجھ سے ملنا کسر شان سمجھا۔ حضرت شاہ عنایت رحمۃ اللہ علیہ نے بھی اپنے چہیتے شاگرد کی غیر متوقع بے رخی کو سخت ناپسند کیا اور جلالت میں آ کر حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ کو اپنے روحانی فیض سے محروم کر دیا۔

دل کو دل سے راہ ہوتی ہے۔ حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ نے فوراً محسوس کر لیا کہ ان کا دامن مرشد کے فیض سے خالی ہو چکا ہے چنانچہ آپ نے شادی کے کام دھندوں کو چھوڑا۔ اپنے ڈیرے پر آئے۔ درویشوں کو جمع کیا اور مستانہ سے خفا ہوئے کہ مہمان کو جانے سے کیوں نہ روکا۔ انہوں نے بتایا کہ وہ نور کے تڑکے ہی کسی کو خبر دیئے بغیر چلے گئے۔ حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے ڈیرے کا انتظام مستانہ کے سپرد کیا اور قصور کو کچھ عرصہ کے لئے خیر باد کہہ دیا۔

بڑی دقتوں کے بعد آپ اپنے مرشد شاہ عنایت رحمۃ اللہ علیہ کے شطاری سلسلہ کے بزرگ شیخ محمد غوث گوالیاری کے مقبرہ پر حاضر ہوئے جو قلعہ گوالیار میں واقع ہے اور قریب ہی نامور راگی تان سین کا مرقد بھی ہے۔ خواب میں آپ کو شیخ محمد غوث گوالیاری کی زیارت ہوئی جنہوں نے آپ کو عرفان کی دولت بخشی اور تان سین کی قبر پر بیری کے ڈھائی پتے کھانے کی ہدایت فرمائی۔

صبح آپ نے حسب فرمان تان سین کی قبر پر درخت سے پتے کھائے جس سے آپ میں موسیقی کا کمال پیدا ہو گیا اور آپ کی طبیعت کو سکون حاصل ہوا۔

گوالیار سے آپ قصور آئے اور ایک دن ٹھہر کر لاہور چلے گئے۔ وہاں ان قوالوں سے ملے جو حضرت شاہ عنایت رحمۃ اللہ علیہ کی محفل میں عارفانہ کلام گایا کرتے تھے۔ آپ نے انہیں بتایا کہ آپ مغنیہ کے بھیس میں اپنے پیر کی بارگاہ میں رسائی حاصل کرنا چاہتے ہیں۔

قوالوں نے حضرت شاہ عنایت رحمۃ اللہ علیہ کے فرضی ہندوستانی مغنیہ کے فن موسیقی کی بہت تعریف کی اور پیش کرنے کی اجازت چاہی۔ حضرت شاہ عنایت رحمۃ اللہ علیہ بولے، ہم اس مغنیہ کو خوب جانتے ہیں اور جمعہ کے دن سماع کی اجازت دیدی۔

حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ بہت خوش ہوئے۔ جمعہ کے روز آپ نے مغنیہ کا بھیس بدلا اور قوالوں کے ساتھ مرشد کی محفل میں جا پہنچے۔ مرشد کے فراق میں آپ نڈھال ہو چکے تھے۔ قدم بوسی کی تمنا نے بے کل کر دیا تھا جن مصائب کے ساتھ روٹھے پیر کو منانے کے لئے ہندوستان کا سفر کیا تھا۔ اس سے آتش شوق اور بھی بھڑک اٹھی تھی۔

اس پر موسیقی کے فیض نے کلام میں سوز و درد کوٹ کوٹ کر بھر دیا اور بول کو جادو اثر بنا دیا تھا پھر مرشد کو جلد از جلد منانے کا خیال بھی دل میں چٹکیاں لے رہا تھا لہٰذا آپ نے ایسے درد بھرے لہجہ میں گانا شروع کیا کہ ساری محفل تحسین و آفرین کی صداؤں سے گونج اٹھی۔ خود سازندوں نے بھی دل کی اس قدر گہرائیوں سے نکلے ہوئے بول کبھی نہیں سنے تھے۔

آپ نے محفل کا یہ رنگ دیکھا تو آپ اصل مقصد کی طرف آئے اور اپنی مشہور کافی گانا شروع کر دی۔

تیرے عشق نچایا کر تھیا تھیا
جھب دے بوہڑیں آ طبیبا
عشق ڈیرہ میرے اندر کیتا بھر کے زہر پیالہ پیتا
وچ انتظاری تیری رہیا
تیرے عشق نچایا کر تھیا تھیا
جھب دے بوہڑیں آ طبیبا نہیں تاں میں مر گیاں
تیرے عشق نچایا کر تھیا تھیا
تیرے عشق نچایا کر تھیا تھیا
بلھا شاہ عنایت آئے میرے بوہے شکر کیتا اج اوہ میرے ہوئے
میں بھل گیا تیرے نال نہ گیا
تیرے عشق نچایا کر تھیا تھیا

جب آپ کافیاں گا چکے تو حضرت شاہ عنایت رحمۃ اللہ علیہ نے مغنیہ سے پوچھا تو بلھا ہے۔ آپ نے کہا میں بلھا نہیں بھلا ہوں یعنی بھولا بھٹکا ہوا ہوں۔

پیر نے آپ کو گلے سے لگا لیا۔ معرفت کا چھینا ہوا خزانہ واپس کر دیا اور کہا کہ اب یہ تمہاری مستقل دولت ہے۔ اسے کوئی نہیں چھینے گا۔

## 15- شاعری

حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ پنجابی زبان کے عظیم المرتبت شاعر تھے۔ ایک طرف ان کی ذات فیوض و برکات کا سرچشمہ تھی تو دوسری طرف ان کی شاعری اپنے اندر اثر و تاثیر اور سوز و گداز کا ایک خزانہ لئے ہوئے تھی۔ انہوں نے جو کچھ کہا ہے اس میں اپنا دل نکال کر رکھ دیا ہے۔ ان کا ہر شعر روح کی گہرائیوں سے نکلتا ہے اور دل کی پہنائیوں

میں اتر جاتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ان کے پاکیزہ نغموں سے پنجاب کے گاؤں، قصبے اور شہر گونج اٹھے۔ ان کی شاعری کی شہرت اپنے وطن سے نکل کر دور دور پھیلی۔ بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ کے کلام کی سب سے بڑی خصوصیت یہ ہے کہ اس سے تعلیم یافتہ طبقہ بھی لطف اندوز ہوتا ہے اور ناخواندہ طبقہ بھی، ان کے اشعار میں لذت محسوس کرتا ہے۔

حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ اپنے پیر کو فنافی اللہ کا مقام دیتے ہیں۔

بھلیا شوہ دی ذات نہ کائی     میں شوہ عنایت پایا ہے

(اے بھلیا اللہ کی کوئی ذات نہیں ہے اور مجھے اپنے پیر عنایت شاہ میں اللہ کا جلوہ نظر آتا ہے)

نہ تیرا اے نہ میرا اے     جگ فانی جھگڑا جھیڑا اے
بناں مرشد راہبر کیہڑا اے     پڑھ فاذکرونی اذکرم

لب پر ہر وقت پیر کا نام جاری ہے۔

عنایت دم دم نال چتاریا     سانوں آ مل یار پیاریا

وحدت کے دریا میں پیر نے ناخدائی کی۔

جد میں سبق عشق دا پڑھیا     دریہ دیکھ وحدت دا وڑیا
گھمن گھیراں دے وچ اڑیا     شاہ عنایت لایا پار

حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ کا کلام توحید باری تعالیٰ فنا فی اللہ، وحدالوجود اور ہمہ اوست کی تفسیر ہے۔

حضرت بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ عشق الٰہی کو دشوار گزار منزل سمجھتے تھے کیونکہ شان کبریائی بڑی بے نیاز ہے۔ وہاں بڑی سے بڑی قربانی اور نیک کمائی کا دعویٰ نہیں کیا جا سکتا۔

بھروسا کی آشنائی دا     ڈر لگدا بے پروا ہی دا
ابراہیم چخا وچ پائیو     سلیمان نوں بھٹھ جھکائیو

یونس مچھلی توں نگلائیو　　　　پھر یوسف مصر دکائی دا

اللہ سے محبت کا بھروسہ نہیں۔اس کی شان بے نیازی سے ڈر لگتا ہے۔اس نے ابراہیم کو آگ میں ڈالا۔حضرت سلیمان علیہ السلام نے بھٹی میں ایندھن ڈالا۔حضرت یونس علیہ السلام کو مچھلی نے نگل لیا اور حضرت یوسف علیہ السلام جیسے صاحب جمال مصر کے بازار میں فروخت ہوئے۔

توحید کا نکتہ وحدت خیال میں مضمر ہے۔کثرت علوم میں نہیں۔

الف اللہ نال رتا دل میرا

مینوں ''ب'' دی خبر نہ کائی

میرا دل (یعنی وحدت سے بھرا ہے۔مجھے ''ب'' یعنی دوسرے حرف کی ضرورت نہیں۔

وحدانیت اور یکتائی کا سبق صرف الف (احد) سے ہی مل سکتا ہے۔

علموں بس کریں او یار

علم نہ آوے وچ شمار　　　　اکو الف تیرے درکار

## 16-وصال

آپ کا وصال ۱۱۸۱ھ کے بعد ہوا اور آپ کو قصور میں دفن کیا گیا۔آپ کا مزار اقدس قصور میں مرجع خلائق ہے۔

اللہ رب العزت کی ذاتِ اقدس آپ رحمۃ اللہ علیہ کے درِ اقدس کی خاک کے صدقے ہم سب کی پریشانیاں اور مشکلیں آسان فرمائے اور اس کاوش کو اپنی بارگاہِ الٰہی میں قبول و منظور فرمائے۔(آمین)

## الف - اللہ دِل رَتا میرا

الف - اللہ دِل رَتا میرا
مینوں ''ب'' دی خبر نہ کائی

ب - پڑھیاں کجھ سمجھ نہ آوے
الف لذت دی آئی

ع تے غ دا فرق نہ جاناں
ایہہ گل الف سمجھائی

بلھیا! قول الف دے پورے
جیہڑے دل دی کرن صفائی

(کلام بلھے شاہ از نذیر احمد ص ۲)

## رین گئی، لٹکے سب تارے

رین گئی، لٹکے سب تارے
اب تو جاگ مسافر پیارے

آوا گون سائیں ڈیرے
ساتھ تیار مسافر تیرے

اجے نہ سنیوں کوچ نقارے
اب تو جاگ مسافر پیارے

کر لے اَج کرن دا ویرا
مُبہڑ نہ ہوسی آون تیرا

ساتھ تیرا چلو چل پیارے
اب تو جاگ مسافر پیارے

آپو اپنے وطن کو دوڑے
کیا سر دھن کیا نردھن پیارے
لاہا نام لے لئیو سنبھارے
اب تو جاگ مسافر پیارے
موتی ، چوتی ، پارس ، پاسے
پاس سمندر ، مرو پیاسے

کھول اکھیں ، اُٹھ بوہ بیکارے
اب تو جاگ ، مسافر پیارے
بلھا ! شوہ دی پیری پڑیے
غفلت چھوڑ کجھ حیلہ کریے

مرگ جتن بن کھیت اُجاڑے
اب تو جاگ مسافر پیارے

(قانونِ عشق از انور علی روہتکی کافی نمبر ۲)

## آپے پائیاں کنڈیاں

آپے پائیاں کنڈیاں نی آپے کھچدائیں ڈور
ساڈے دل مکھڑا موڑ وے پیارے
عرشی کرسی تے بانگاں ملیاں' مکے پے گیا شور
ڈولی پا کے لے چلے کھیڑے' ناں کجھ عذر نہ زور
جے مائے تینوں کھیڑے پیارے' ڈولی پا دئیں ہور
بلھے شاہ رحمۃ اللہ علیہ اساں مرنا ناہیں' مر جاوے کوئی ہور
ساڈے دل مکھڑا موڑ وے پیارے

(کلیات بلھے شاہ از فقیر محمد فقیر کافی نمبر ۶۷)

## اپنا دس ٹکانا

اپنا دس ٹکانا' کدھروں آیا' کدھر جانا؟
جس ٹھانے دا مان کریں توں
اوہنے تیرے نال نہ جانا

ظلم کریں تے لوک ستاویں
کسب پھڑیو لٹ کھانا

کر لے چاوڑ چار دیہاڑے
اوڑک توں اٹھ جانا

شہر خموشاں دے چل وسیئے
جتھے ملک سمانا

بھر بھر پور لنگھاوے ' ڈاہڈا
ملک الموت مہانا !

اینہاں سبھناں تھیں ہے بلّھا
اوگنہار پرانا
اپنا دس ٹکانا ' کدھروں آیا ' کدھر جانا؟

(کلام بلھے شاہ از نذیر احمد ص ۶)

## اپنے سنگ رلائیں

اپنے سنگ رلائیں پیارے ! اپنے سنگ رلائیں
پہلے نیونہہ لگایا سی تیں ' آپے چائیں چائیں
میں لایا اے کہ تدھ لایا ' اپنی اوڑ نبھائیں
راہ پواں تاں دھاڑے بیلے ' جنگل ' لکھ ' بلائیں

بھوکن چیتے، تے چت مچتے، بھوکن کرن ادائیں!
پار تیرے جگا تر چڑھیا، کنڈھے لکھ بلائیں

ہول دلی توں تھر تھر کنبدا، بیڑا پار لنگھائیں
کرلئی بندگی رب سچے دی، پون قبول دعائیں
بلھے شاہ تے شاہاں دا مکھڑا گھونگھٹ کھول دکھائیں

اپنے سنگ رلائیں پیارے! اپنے سنگ رلائیں

(کلیات بلھے شاہ از فقیر محمد فقیر کافی نمبر ۵)

# اُٹھ چلے گوانڈھوں یار

اٹھ چلے گوانڈھوں یار
ربا ہن کیہہ کریئے!

اٹھ چلے، ہن رہندے ناہیں
ہویا ساتھ تیار
ربا ہن کیہہ کریئے

چاروں طرف چلن دے چرچے
ہر سو پئی پکار
ربا ہن کیہہ کریئے

ڈھانڈ کلیجے بَل بَل اُٹھ دی!
بن دیکھے دیدار
ربا ہن کیہہ کریئے

بلھا !شوہ پیارے باجھوں
رہے ارار نہ پار
ربا ہن کیہہ کریئے !

(کلام بلھے شاہ از نذیر احمد ص ۸)

## اک الف پڑھو

اک الف پڑھو چھٹکارا اے

اک الفوں دو تن چار ہوئے
پھر لکھ ' کروڑ ' ہزار ہوئے
پھر اوتھوں باجھ شمار ہوئے
ہک الف دا نکتہ نیارا اے

کیوں پڑھنا ایں گڈ کتاباں دی
سر چا ناں ایں پنڈ عذاباں دی
ہُن ہوئیو شکل جلاداں دی
اگے پینڈا مشکل بھارا اے

بن حافظ حفظ قرآن کریں
پڑھ پڑھ کے صاف زبان کریں
پھر نعمت وچ دھیان کریں
من پھردا جیوں ہلکارا اے

بلھا بی بوڑھ دا بویا سی!
اوہ برچھ وڈا جا ہویا سی
جد برچھ او' فانی ہویا سی!
پھر رہ گیا جی اکارا اے
اک الف پڑھو چھٹکارا اے

(کلیات بلھے شاہ، فقیر محمد فقیر، کافی نمبر ۱۱)

## اک ٹونا

اک ٹونا اچنبا گاواں گی
میں رٹھا یار مناواں گی

ایہہ ٹونا میں پڑھ پڑھ پھوکاں
سورج اگن جلاواں گی

اکھیاں کاجل' کالے بادل
بھواں سے آندھی لیاواں گی

ست سمندر دل دے اندر
دل سے لہر اٹھاواں گی

بجلی ہو کر چمک ڈراواں
بادل ہو گر جاواں گی

عشق انگیٹھی ہرمل تارے
چاند سے کفن بناواں گی

لا مکان کی پٹڑی اوپر
بہہ کر ناؤ بجاواں گی

لائے سواں میں شوہ گل اپنے
تد میں نار کہاواں گی

اک ٹوناٗ اچنبا گاواں گی
میں رٹھا یار مناواں گی

(کلام بلھے شاہ از نذیر احمد ص ۱۱۰)

# اماں بابے دی بھلیائی

اماں بابے دی بھلیائی، اوہ ہن کم اساڈے آئی
اماں بابا چور دھراں دے، پتر دی وڈیائی
دانے اتوں گت بگتی، گھر گھر پئی لڑائی
اساں قضیئے تدائیں جالے جد کنک اونہاں لڑکائی
کھائے خیرا تے پھاٹیے جمعہ الٹی دستک لائی
طوطے مار باغاں تھیں، کڈھے الور ہن اس جائی
اماں بابے دی بھلیائی، اوہ ہن کم اساڈے آئی

(کلیات بلھے شاہ "فقیر محمد فقیر" کافی نمبر ۱۶)

# اِک نقطے وچ گل مکدی اے

پھڑ نقطہ، چھوڑ حساباں نوں
کر دور کفر دیاں باباں نوں
لاہ دوزخ، گور عذاباں نوں
کر صاف دلے دیاں خواباں نوں
گل ایسے گھر وچ ڈھکدی اے
اک نقطے وچ گل مکدی اے

انویں متھا زمین گھسائیدا
پالما محراب وکھائیدا
پڑھ کلمہ لوک ہسائیدا
دل اندر سمجھ نہ لیائیدا
کدی سچی بات بھی لکدی اے
اک نقطے وچ گل مکدی اے

کئی حاجی بن بن آئے جی
گل نیلے جامے پائے جی
حج ویچ ' ٹکے لے کھائی جی
بھلا ایہہ گل کیہنوں بھائے جی
کدی سچی گل بھی رکدی اے
اک نقطے وچ گل مکدی اے

اک جنگل بحریں جاندے نی
اک دانہ روزے کھاندے نی
بے سمجھ وجود تھکاندے نی
گھر آون ہو کے ماندے نی
ایویں چلیاں وچ جند سکدی اے
اک نقطے وچ گل مکدی اے

پھڑ مرشد عبد خدائی ہو
وچ مستی بے پروائی ہو
بے خواہش بے نوائی ہو
وچ دل دے خوب صفائی ہو
بلھا بات سچی کدوں رُکدی اے
اک نقطے وچ گل مکدی اے

(کلیات بلھے شاہ' فقیر محمد فقیر' کافی نمبر۱۲)

## اُلٹے ہور زمانے آئے

اُلٹے ہور زمانے آئے
کاں لگڑ نوں مارن لگے' چڑیاں جرے ڈھائے
عراقیاں نوں پئی چابک پوندی گدوں خود پوائے
اپنیاں وچ الفت ناہیں' کیا چاچے کیا تائے
پیو پتراں اتفاق نہ کائی' دھیاں نال نہ مائے
سچیاں نوں پے ملدے دھکے' جھوٹھے کول بہائے
اگلے جا بنگاہ لے بیٹھے' پچھلیاں فرش وچھائے

بھوریاں والے راجے کیتے ' راجیاں بھیکھ منگائے
بُلھا ! حکم حضوروں آیا ' تس نوں کون ہٹائے

(کلام بلھے شاہ از نذیر احمد ص ۱۴)

# آمل یارا سار لے میری

آ مل یار سار لے ' میری جان دُکھاں نے گھیری !

اندر خواب وچھوڑا ہویا ' خبر نہ پیندی تیری
سنجی ' بن وچ لُٹی سائیاں ' چور شنگ نے گھیری

ملاں قاضی راہ بتاون ' دین دھرم دے پھیرے
ایہہ تاں ٹھگ نیں جگ دے جھیور لاون جال چوپھیرے

کرم شرع دے دھرم بتاون ' سنگل پاون پیری
ذات مذہب ایہہ عشق نہ پچھدا ' عشق شرع دا ویری

ندیوں پار اے ملک سجن دا ' لہر لوبھ نے گھیری
ستگور بیڑی پھڑی کھلوتے ' تیں کیوں لائی اے دیری

بلھے شاہ ! شوہ تینوں ملسی ' دل نوں دیہہ دلیری
پیتم پاس ! تے ٹولنا کس نوں ؟ بھلیوں شکر دوپہری

(کلام بلھے شاہ از نذیر احمد ص ۱۵)

# اب ہم ایسے گم ہوئے

اب ہم ایسے گم ہوئے پریم نگر کے شہر

اپنے آپ نوں سودھ رہے ہیں نہ سر ہاتھ نہ پیر

کھوئی خودی اپنا پد چیتا' تب ہوئی گل خیر

بلھا' شوہ ہے دوہیں جہانیں' کوئی نہ دسدا غیر

(کلام بلھے شاہ از نذیر احمد ص ۱۶)

# اک حرف سی حرفی

۱- آوندیاں توں میں صدقڑے ہاں' جیم جاندیاں توں سروارنی ہاں

مٹھی پیت انوکھڑی لگ رہی گھڑی پل نہ یارو سارنی ہاں

کیہے ہڈ نگادڑے پئے مینوں اونسیاں پاوندی کاگ اڈارنی ہاں

بلھا !شوہ تے کملی میں ہوئی' ستی بیٹھی یار پکارنی ہاں

# بلھا! کیہ جاناں میں کون؟

بلھا ! کیہہ جاناں میں کون

نہ میں مومن وچ مسیتاں

نہ میں وچ کفر دیاں ریتاں

نہ میں پاکاں وچ پلیتاں

نہ میں موسیٰ ' نہ فرعون

بلھا کیہہ جاناں میں کون؟

نہ میں اندر بید کتاباں

نہ بھنگاں نہ وِچ شراباں

نہ وچ دِنداں مست خراباں

نہ وچ جاگن نہ وچ سون

بلھا کیہہ جاناں میں کون؟

نہ میں وچ شادی' نہ غمنا کی

نہ میں وچ پلیتی پاکی

نہ میں آبی' نہ میں خاکی

نہ میں آتش' نہ میں پون

بلھا کیہہ جاناں میں کون؟

نہ میں عربی نہ میں لہوری

نہ میں ہندی شہر نگوری

نہ ہندو نہ ترک پشوری

نہ میں ریندا وچ چندون

بلھا کیہہ جاناں میں کون؟

نہ میں بھیت مذہب دا پایا
نہ میں آدم حوا جایا
نہ میں اپنا نام دھرایا
نہ وچ بیٹھن، نہ وچ بھون

بلھا کیہہ جاناں میں کون؟

اول آخر آپ نوں جاناں
نہ کوئی دوجا ہور پچھاناں
میتھوں ودھ نہ کوئی سیاناں
بلھا! شوہ کھڑا ہے کون

بلھا کیہہ جاناں میں کون؟

(کلیات بلھے شاہ' فقیر محمد فقیر' کافی نمبر ۲۷)

## بلھے نوں سمجھاون آئیاں

بلھے نوں سمجھاون آئیاں بھیناں تے بھرجائیاں!
من لے بلھیا ساڈا کہنا' چھڈ دے پلا رائیاں
آل نبی ﷺ اولاد علی رضی اللہ عنہ نوں' توں کیوں لیکاں لائیاں؟"

''جیہڑا سانوں سیّد سدّے دوزخ ملن سزائیاں
جو کوئی سانوں رائیں آکھے' بہشتیں پینگھاں پائیاں''
رائیں' سائیں سبھن تھائیں' ربّ دیاں بے پروائیاں
سوہنیاں پرے ہٹائیاں' تے کوجھیاں لے گل لائیاں
جے توں لوڑیں باغ بہاراں' چاکر ہو جارائیاں
بلھے شاہ دی ذات کیہہ پچھنائیں' شاکر ہو رضائیاں

(کلام بلھے شاہ از نذیر احمد ص ۱۹)

# بھینا! میں کتدی کتدی ہٹی

بھینا ! میں کتدی کتدی ہٹی!

پچھی' پڑی پچھواڑے رہ گئی' ہتھ وچ رہ گئی جتّی
اگے چرخہ' پچھے پیڑھا' میرے ہتھوں تند ٹرُٹی
بھوندا بھوندا اورا ڈگا' چب الجھی' تند ٹٹی
بھلا ہویا میرا چرخہ ٹٹا' میری جند عذابوں چھٹی
داج دیج نوں اُس کیہہ کرنا جس پریم کٹوری مٹھی
اوہو چور میرا پکڑ منگاؤ' جس میری جند مُٹھی
بلھا ! شوہ ! نے ناچ نچائے دھم پئی کر کٹی

بھینا ! میں کتدی کتدی ہٹی

(کلام بلھے شاہ از نذیر احمد ص ۲۰)

# پاندھیا ہو!

جھب سکھ دا سینو ہڑا لیاویں وے

پاندھیا ہو !

میں دبڑی میں کبڑی ہوئیاں

میرے دکھڑے سب بتلاویں وے

پاندھیا ہو !

''کھلی لٹ گل' ہتھ پراندا''

ایہہ کہندیاں نہ شرماویں وے

پاندھیا ہو !

یاراں لکھ کے کتابت بھیجی

کے گوشے بہہ سمجھاویں وے

پاندھیا ہو !

بلھا !شوہ دیاں مڑن مہاراں
لے پیتاں توں جھب دھاویں وے

پاندھیا ہو !

(کلام بلھے شاہ از نذیر احمد ص ۲۱)

## پانی بھر بھر گئیاں سبھّے

پانی بھر بھر گئیاں سبھے ' آپو اپنی وار
اک بھرن آئیاں ' اک بھر چلیاں
اک کھلیاں نیں بانہہ پسار

ہار حمیلاں پیا گل وچ ' باہیں چھنکے چوڑا
کنیں بک بک جھمبر بالے ' سب اڈمبر پولا
مُڑ کے شوہ نے جھات نہ پائی اینویں گیا شنگار
پانی بھر بھر گئیاں سبھے آپو اپنی وار
ہتھیں مہندی ' پیریں مہندی ' سر تے دھڑی گندائی
تیل پھلیل ' پاناں دا بیڑا ' وندیں مسی لائی
کوئی جو سد پیو نے گجھی ' وسریا گھر بار
پانی بھر بھر گئیاں سبھے آپو اپنی وار

بُلھا! شوہ دے پندھ پویں جے، تاں توں راہ پچھانے
"پوں ستاراں" پاسیوں منگیا، دا پیا ترے کانے"
گونگی، ڈوری، کملی ہوئی، جان دی بازی ہار
پانی بھر بھر گئیاں سبھے آپو اپنی وار

(کلام بلھے شاہ از نذیر احمد ص ۴۲)

# پتیاں لکھاں میں شام نوں

پتیاں لکھاں میں شام نوں مینوں پیا نظر نہ آوے
آنگن بنا ڈراؤنا، کت۔ بدھ رین وہاوے
پاندھے پنڈت جگت کے میں پوچھ رہی آں سارے
پوتھی بید کیا دوس ہے جو الٹے بھاگ ہمارے
بھائیا دے جوتشیا! اک سچی بات بھی کہیو!
جے میں ہینی بھاگ دی، تم چپ نہ رہیو!
بھج سکاں تے بھج جاں، سچ عشق فقیری
دولڑی، تلڑی، چولڑی گل پریم زنجیری
نیند گئی کت دیش نوں اوہ بھی ویرن میری
مت سفنے میں آن ملے، اوہ نیندر کیہوی

رو رو جیو ڈ لاندیاں غم کرنی آں دونا
نینوں نیر بھی ناں چلن ' کے کیتا ٹونا

ساجن تمری پیت سے مجھ کو ہاتھ کیہہ آیا
چھتر سولاں سر جا لیا پر تیرا پنتھ نہ پایا

پریم نگر چل وسیئے ' جتھے وسے کنت ہمارا
بُلھا ! شوہ توں منگنی ہاں جے دے نظارا

(کلام بلھے شاہ از نذیر احمد ص ۲۳)

## تانگھ ماہی دی جلیاں

تانگھ ماہی دی جلی آں
نت کاگ اڈاواں کھلیاں

کوڈی دمڑی پلے نہ کائی ' پار وجن نوں میں سدھرائی
نال ملاں دے نہیں اشنائی جھیواں کراں ولّلیاں

نیں چندل دے شور کنارے ' گھمن گھیر وچ ٹھاٹھاں مارے
ڈب ڈب موئے تارو بھارے ' جے شور کراں تے جھلی آں

نیں چندل دے ڈونگھے پاہے ' تارو غوطے کھاندے آہے
ماہی مینڈے پار سدھائے ' میں کیول وہیاں کلیاں

نیں چندل دیاں تارو پہاتاں کھلی اڈیکاں ماہی دیاں واٹاں
عشق ماہی دے لائیاں چاٹاں جے کوکاں تاں میں گلیاں
پار جھناؤں جنگل بیلے ' اوتھے خونی شیر بگھیلے
جھب رب مینوں ماہی میلے' میں ایس فکر وچ گلیاں
ادھی رات لٹکدے تارے' اک لٹکے' اک لٹکن ہارے
میں اٹھ آئی ندی کنارے' ہن پار لنگھن نوں کھلی آں

میں من تارو سار کیہہ جاناں' ونجھ چپا نہ' تلا پرانا
گھمن گھیر نہ ٹانگ ٹکانا ' رو رو پہاتاں تلیاں
بلھا! شوہ گھر میرے آوے' ہار سنگار میرے من بھاوے
منہ مکٹ' متھے تلک لگاوے: جے ویکھے تاں میں بھلی آں
ناہنگھ ماہی دی جلی آں
نت کاگ اڈاواں کھلیاں

(کلام بلھے شاہ از نذیر احمد ص ۴۲)

## تونہیوں ہیں' میں ناہیں سجنا

تونہیوں ہیں' میں ناہیں وے سجنا!
تونہیوں ہیں' میں ناہیں !

کھولے دے پرچھاویں وانگوں گھم رہیاں من ماہیں
جے بولاں توں نالے بولیں، چپ رہواں من ماہیں
جے سوواں توں نالے سونویں، جاں تراں توں راہیں
بُلھا! شوہ گھر آیا ساڈے، جندڑی گھول گھمائیں
تونہیوں ہیں، میں ناہیں وے سجناّ!
تونہیوں ہیں، میں ناہیں!

(کلام بلھے شاہ از نذیر احمد ص ۴۵)

# تیرے عشق نچایا

تیرے عشق نچایا کر تھیا تھیا
تیرے عشق نے ڈیرا میرے اندر کیتا
بھر کے زہر پیالہ میں تاں آپے پیتا
جھبدے بوہڑیں وے طبیبا نہیں تے میں مرگئی آ
تیرے عشق نچایا کر تھیا تھیا
چھپ گیا وے سورج، باہر رہ گئی آ لالی
وے میں صدقے ہوواں، دیویں مڑ جے وکھالی
پیرا! میں بھل گئی آں! تیرے نال نہ گئی آ

تیرے عشق نچایا کر تھیا تھیا !

ایس عشقے دے کولوں مینوں ہٹک نہ مائے
لاہو جاندڑے بیڑے کیہڑا موڑ لیائے
میری عقل جو بھلی نال مہانیاں دے گئی آ
تیرے عشق نچایا کر تھیا تھیا !

ایس عشقے دی جھنگی وچ مور بولیندا
سانوں قبلہ تے کعبہ' سوہنا یار دسیندا
سانوں گھائل کرکے پھیر خبر نہ لئی آ
تیرے عشق نچایا کر تھیا تھیا !

بلھا! شوہ نے آندا' مینوں عنایتؒ دے بوہے
جس نے مینوں پوائے چولے ساوے تے سوہے
جاں میں ماری ہے اڈی مل پیا ہے وہیا
تیرے عشق نچایا کر تھیا تھیا !

(کلام بلھے شاہ از نذیر احمد ص ۲۶'۲۷)

# جس تن لگیا عشق کمال

جس تن لگیا عشق کمال
ناچے بے سر تے بے تال

درد منداں نوں کوئی نہ چھیڑے
جس نے آپے دکھ سہیڑے
جمنا جیونا مول اُگھیڑے
بوجھے آپ خیال

جس تن لگیا عشق کمال
ناچے بے سر تے بے تال

جس نے ویس عشق دا کیتا
دھر درباروں فتوئ لیتا
جدوں حضوروں پیالہ پیتا
کجھ نہ رہیا جواب سوال

جس تن لگیا عشق کمال
ناچے بے سر تے بے تال

جس دے اندر وسیا یار
اٹھیا یارو یار پکار

نہ اوہ چاہے راگ نہ تار
اینویں بیٹھا کھیڈے حال

جس تن لگیا عشق کمال
ناچے بے سر تے بے تال

بلھا! شوہ نگر سچ پایا
جھوٹا رولا سبھ سنایا

سچیاں کارن سچ سنایا
پایا اس دا پاک جمال

جس تن لگیا عشق کمال
ناچے بے سر تے بے تال

(کلام بلھے شاہ از نذیر احمد ص ۲۹۶۸)

# جند کڑکی دے منہ آئی

آپے ہیں توں لچھمک لچھمی آپے ہیں تو نیارا
گلاں سُن سُن تیریاں میرا ' عقل گیا اُڈا سارا
شریعت توں بے شریعت کر کے ' بُھلی کھمن وچ پائی
جند کڑکی دے منہ آئی

ذرّہ عشق تساڈا دِسدا پربت کولوں بھارا
اک گھڑی دے ویکھن کارن چک لیا جگ سارا
کیتی محنت ملدی ناہیں ' ہن کیہہ کرے گا
جند کڑکی دے منہ آئی

واویلا کیہہ کرناں جندے ' جو ساڑے سو ساڑے
سُکھاں دا اِک پولا ناہیں ' دُکھاں دے کھلواڑے
ہونی سی جو اُس دن ہوئی ' ہن کیہہ کریئے بھائی
جند کڑکی دے منہ آئی

صلاح نہ من دا وات نہ پچھدا ' آ کھ ویکھاں کیہہ کردا
کل میں کملی تے اوہ کملا ' ہن کیوں میتھوں ڈر دا
اوہلے بہہ کے رمز چلائیں ' دِل نوں چوٹ لگائی

جند کڑکی دے منہ آئی

سینے بان دھندا لال گلے وچ' اِس حالت وچ جالاں
چاچا سر بھوئیں تے ماراں' رو رو یار سنبھالاں
اگے وی سیاں نہیوں لگایا' کہ میں ہی پریت لگائی
جند کڑکی دے منہ آئی

جگ وچ روشن نام تساڈا' عاشق توں کیوں نسدے ہو
وسو رسو وچ بکل دے' اپنا بھیت نہ دسدے ہو
وچھڑے وچھاروں پھڑ کے میں الٹی کر لٹکائی
جند کڑکی دے منہ آئی

اندر والیاں باہر آویں' بانہوں پکڑ کھلوواں
ظاہرا میتھوں لکن چھپن' باطن کولے ہوواں
ایسے باطن پھٹی زلیخا' میں باطن بر لائی
جند کڑکی دے منہ آئی

آکھدیاں سی آکھ سنائیاں' بھلا سن دا ناہیں
ہتھ مروڑاں تلیاں پھوڑاں' رووّاں ڈھائیں ڈھائیں
لہنے تھیں مڑ دینا ہویا' ایہہ تیری بھلیائی
جند کڑکی دے منہ آئی

اک اک لہر اجیہی آوے ' نہیں دسنیاں سو دسیاں
سچ آکھاں تاں سولی چاہا ' جھوٹھ کہاں تاں وساں
ایسی نازک بات کیوں آکھاں ' کہندیاں ہووے پرائی
جند کڑکی دے منہ آئی

وحی وسیلہ پاکاں دا ' تسی آپے ساڈے ہووو
جاگدیاں ' سنگ ساڈے جاگو: سوواں ' نالے سووو
جس نے تیں سنگ پریت لگائی ' کیہڑے سکھ سوائی
جند کڑکی دے منہ آئی

ایسیاں لیکاں لائیاں مینوں ' ہور کئی گھر گالے
اُپر واروں پاویں جھاتی ' وتیں پھریں دو آلے
لکن چُھپن تے چھل جاون ' ایہہ تیری وڈیائی
جند کڑکی دے منہ آئی

تیرا میرا نیاؤں نبیڑے ' روموں قاضی آوے
کھول کتاباں کرے تسلی ' دوہاں اک بتاوے
بھر میاں قاضی میرے اُتے ' میں قاضی بھرمائی
جند کڑکی دے منہ آئی

بُلھا ! شوہ توں کہیا جیہا ' ہن تو کہیا میں کیہی
تینوں جو میں ڈھونڈن لگی ' میں بھی آپ نہ رہی
پایا ظاہر باطن تینوں ' باہر اندر رشنائی
جند کڑکی دے منہ آئی

(کلیات بلھے شاہ' فقیر محمد فقیر' کافی نمبر ۵۲)

## جو رنگ رنگیا گوہڑا رنگیا

جو رنگ رنگیا گوڑھا رنگیا ' مرشد والی لالی او یار
درمعانی دی دھوم مچی ہے' نیناں توں گھنڈ اٹھالیں او یار

زلف سیاہ وچ ہے ید بیضا ' اوہ چمکار وکھالیں او یار
کُنْ فَیَکُوْن آوازہ ہویا ' رتی میم وکھالی او یار

احد کولوں احمد ہویا ' بسمل میم نکالی او یار
پاک محمد پیدا ہویا ' چوداں طبق دا والی او یار

اَلَسْتُ بِرَبِّکُمْ نازل ہویا قَالُوْا بَلٰی گل ڈالی او یار
کُلِّ شَیْءٍ کر کھیڈ مچی ہے' اپنا آپ سنبھالیں او یار

سورہ یٰسین، مزمل والا، بدلہ کجھ دوا لیں او یار
لَا تَتَحَرَّكْ ذرہ لکھیو، دوزخ کیں نوں ڈالیں او یار

لَنْ تَنَالُوا الْبِرَّ کولوں حتّٰی دی رمز چھپانیں او یار
شب معراج نبی جی والا، اوہا وصل وصالیں او یار

یا رب خلقت پیدا کیتی، دنیا خواب خیالی او یار
صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ ہوئی آں، لائیاں دی لج پالیں او یار

مُوْتُوْا قَبْلَ اَنْ تَمُوْتُوْا، موئی نوں پھیر جوالیں او یار
اوکھا جیہڑا عشقے والا، سنبھل کے پیر لٹکالیں او یار

ہر شے اندر توں آپے ہیں، آپے ویکھ وکھالیں او یار
بُلھا! شوہ گھر میرے آیا، کر کر ناچ وکھالیں او یار

جو رنگ رنگیا گوہڑا رنگیا، مرشد والی لالی او یار

(شرح کلام بلھے شاہ از میاں ظفر مقبول کافی نمبر ۵۷)

